# تعارف

سنو! تم ستارے ہو! محض ایک کتاب نہیں بلکہ میری آپ بیتی ہے۔

یہ کہانی ہے خوابوں کی، عزم کی، مستقل مزاجی اور مسلسل جدو جہد کی۔ یہ داستان ہے ان تمام لوگوں کی جنہیں ان کے خواب سونے نہیں دیتے۔ یہ وہ اسباق ہیں جنہیں میں نے اپنی پچھلی دس سالہ زندگی میں بارہا گر کر، غلطیاں کر کر کے سیکھا۔

سنو! تم ستارے ہو جہاں اپنے قارئین کو خواب دیکھنا اور پھر ان خوابوں کو پا لینے کے لیے سر توڑ محنت اور جدو جہد کرنا سکھائے گی وہیں یہ کتاب مایوسیوں کی نظر ہوئے افراد میں کامیابی کی تڑپ پیدا کرتے ہوئے انہیں یقین دلوائے گی اس دنیا میں کچھ بھی ناممکن نہیں۔ سنو! تم ستارے ہو کا بنیادی مقصد اپنے قارئین کو خواب دیکھنے پر اُکسانا ہے، ان میں کامیابی کی تڑپ کو جگانا ہے، انہیں محنت اور جدو جہد کی طرف بڑھانا ہے، انہیں یہ بتانا ہے کہ مستقل مزاجی سے کی گئی محنت سے وہ کامیاب ہو سکتے ہیں، کامیابی ان کا مقدر بن سکتی ہے یہ کتاب نوجوانوں کو ان کے مقصد حیات کی طرف گامزن کرنے کی ایک کاوش ہے کہ جسے پا کر وہ نہ صرف اپنے ملک وقوم کا نام روشن کر سکیں بلکہ دنیا و آخرت کی تمام بھلائیاں سمیٹنے کے قابل بن سکیں۔

مصنف علی شیرازی وقتاً فوقتاً زندگی کے مختلف پہلوؤں پر لکھی جانے والی تحریروں اور عوامی فلاح کے لیے کیے جانے والے کاموں کی بدولت سوشل میڈیا:

(Facebook, YouTube, Twitter, Instagram)

کے ذریعے نوجوانوں میں بہت مقبول ہیں اور اپنی رابطہ ویب سائٹ:

(www.Alisherazi.com)

اور دیگر سوشل میڈیا سائٹس کے ذریعے اپنے چاہنے والوں سے رابطے میں رہتے ہیں۔

علی شیرازی، ایک عام پاکستانی ہیں جو کہ اپنے ملک اور لوگوں کو ترقی کرتے، پھلتے پھولتے دیکھنا چاہتے ہیں۔ دعا ہے کہ خدا علی شیرازی کی کامیاب پاکستان کے لیے کی جانے والی انتھک کاوشوں کو قبول فرمائے۔ آمین!